جزادل

اختیارات کی تقسیم میں ضرورت سے زیادہ افراط۔

وہ ہر ریاست یا عامہ خلائق کے لئے محفوظ ہیں[1]۔"

وفاقی دستور کے لئے اسی قدر تقسیم لازم ہے، لیکن اختیارات کی تصریح اور تعین کا اصول وفاقی میلان کے ساتھ کچھ ایسا مطابق ہوتا ہے کہ وہ عموماً ان حدود سے بہت آگے بڑھا دیا جاتا ہے جسکی فی الحقیقت ازروئے اقتضائے دستور ضرورت ہوتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ازروئے دستور جو اختیارات ریاستہائے متفقہ کو دیئے گئے ہیں وہ کسی ایک عہدہ دار، یا جماعت عہدہ داران کے ہاتھ میں نہیں ہیں۔ پریسیڈنٹ کو مخصوص حقوق حاصل ہیں جنہیں نہ کانگریس کوئی دخل دیسکتی ہے اور نہ سررشتہ عدالت۔ کانگریس کو وضع قانون کے جو اختیارات دیئے گئے ہیں وہ محدود اور فی الحقیقت بہت ہی محدود ہیں، وہ صرف (۱۸) مضامین کے متعلق قانون بنانے کی مجاز ہے، باوجود اس کے وہ اپنے دائرہ اختیارات میں پریسیڈنٹ، اور وفاقی عدالتوں، دونوں کی ماتحتی سے آزاد ہے۔ اسیطرح سررشتہ عدالت کے مخصوص اختیارات ہیں، اور اسکی حیثیت پریسیڈنٹ اور کانگریس کی حیثیت کے مساوی ہے، (کیونکہ وہ براہ راست دستور سے حاصل ہوتی ہے) سررشتہ مذکور کے اختیارات 149
ہیں، بغیر قانون کی صریح خلاف ورزی کے انتظامی عہدہ دار، یا مجلس وضع قانون مداخلت نہیں کرسکتی۔ جن صورتوں میں فریہ ریاستیں شریک وفاق ہوتی

---

[1] "امریکہ" کی ریاستہائے متفقہ کی ترمیم کی مد (۱۰) "سوئٹزرلینڈ" کے دستور میں اسیطرح کا انتظام ملاحظہ ہو۔ دستوری وفاق مد (۳) "کینیڈا" کی حکومت کی دستور سے معابلہ کرو "برٹش نارتھ امریکہ" کا ایکٹ بابتہ ۱۸۶۷ء دفعات ۹۱ و ۹۲۔

"امریکہ" کی ریاستہائے متفقہ اور حکومت کینیڈا کے دستوری اصول میں ایک نمایاں فرق نظر آتا ہے، "امریکہ" کا دستور درحقیقت ان تمام اختیارات کو جو صریح طور سے قومی حکومت کو نہیں دیئے گئے ہیں، جداگانہ ریاستوں کے لئے محفوظ کرتا ہے۔ برخلاف اسکے "کینیڈا" کا دستور ان تمام اختیارات کو جو خاص طور سے مختلف صوبوں کو نہیں دیئے گئے ہیں، مرکزی حکومت کے لئے محفوظ رکھتا ہے۔ اس معاملہ میں "سوئٹزرلینڈ" کا دستور "امریکہ" کی ریاستہائے متفقہ کا متبع ہے۔